پیش کر دیا جس کو دنیا ہمیشہ سر آنکھوں پر رکھے گی۔

مسلمانوں کے ایک فریق کو چھوڑ کر جن کی زبان مبارک یہ فرماتی ہے کہ "حسینؓ کربلا میں خود چڑھ کر گئے"۔ باقی مسلمانوں میں شیعہ سنی کا اختلاف اس سلسلہ کی سب سے اہم اور افسوسناک حقیقت ہے۔ مجھے اس معاملہ میں شیعہ سنی حضرات کی کمزوری اور ہٹ دھرمی جس جگہ نظر آئی۔ میں نے اس کو نمایاں کر دیا لیکن خلیفہ اول و دوم کی شخصیت کو مجروح کرنے میں اہل تشیع کو میں برسر حق نہیں سمجھتا، اور میری رائے میں خلیفہ دوم کا بی بی شہر بانو کو سید الشہداء کے واسطے اس نازک وقت میں منتخب کرنا ان کے خلوص کا کافی ثبوت ہے۔ اب رہی حضرت عثمانؓ کی خلافت کچھ شک نہیں بنی امیہ کو اپنے منصوبوں کی تکمیل کا سب سے زیادہ موقعہ اسی خلافت میں میسر ہوا۔ اور بادی النظر میں خلافتِ عثمانیؓ ایک اعتبار سے اس افراتفری کی ذمہ دار قرار دی جاسکتی ہے لیکن خلیفہ ثالث کی طبیعت و عادات کا پورا مقابلہ کرنے کے بعد واقعات ان کی بے گناہی اور نیک نیتی ثابت کر رہے ہیں۔ اسی طرح جنگ جمل کی تمام ذمہ داری بجائے ام المومنین کے ان مفسدوں اور فتنہ پردازوں پر ہے جو پہلے سے تاک میں تھے جن کی کارگزاریوں نے قیامت بپا کی۔ ہاں سنیوں کا وہ گروہ جو واقعہ کربلا کو یہ کہکر ٹال دیتا ہے کہ امام حسینؓ کیوں گئے۔ ضرور قابلِ بحث ہے۔ مگر میں سمجھتا ہوں کہ عقلِ سلیم کو یہ معلوم ہو کر سکون ہو جاتا ہے کہ جو اپنے باپ دادا کا ہی نہیں۔ وہ خدا اور اس کے رسول کا کیا ہوگا۔ میرا ایمان یہ ہے کہ یہ لوگ اس درد سے جو انسانیت کی ایک نعمت ہے محروم ہیں۔ اور چونکہ ان کی انسانیت ناقص ہے اس لئے اُن سے شکایت فضول۔

ختم شد

تبصرہ: بہرحال مصنف نے کوشش کی ہے کہ اُسکے عقائد کا اظہار نہ ہو اور اُس نے تمام فرقوں کو "متحد" رکھنے کی کوشش کی ہے۔

ساری کتاب میں نے پڑھی اور بغور کئی مرتبہ پڑھی

ایک بات تو میں اور تمام اہل علم حضرات بڑے وثوق

سے کہہ سکتے ہیں کہ راشد الخیری نے امام حسین

جناب زینب، حضرت علی اور اہلبیت کے حوالے

سے جتنی باتیں لکھی ہیں وہ بہت حد تک

غلط ہیں — بعض جگہ الفاظ بہت سطحی ہیں

اور راشد الخیری صاحب لفاظی کے شوق میں یہ

بھول گئے کہ داماد رسول، نواسہ رسول، جگر گوشہ

بتول، اتنی غلط (نعوذ اللہ) بات کر ہی نہیں سکتے

جو عقلی اور واقعاتی طور پر غلط ہو — دوسرے

الفاظ میں انھوں نے یہ باتیں قطعاً کی نہیں بلکہ قدیم

راویوں اور حدیث نویسوں کے ذہن کی پیداوار

ہیں — بہر حال ہو سکتا ہے کہ آپ (باوجود علم

رکھنے کے) مجھ سے اختلاف کریں۔

آخر میں ایک بات اور — وہ یہ کہ میں نے

اوپر لکھی ہوئی تمام باتیں، تعصب سے مکمل بالاتر

ہو کر لکھی ہیں۔

سیدہ کا لال

76

# سیّدہ کالال

از

مصورِ غم حضرت علامہ راشد الخیریؒ